


# فتاویٰ محمودیہ

فقیہ الامت حضرت مولانا مفتی محمود حسن گنگوہی نور اللہ مرقدہٗ

## تبویب، تخریج اور تعلیق

زیر سرپرستی

شیخ الحدیث حضرت مولانا سلیم اللہ خان صاحب زید مجدہم

زیر نگرانی

دار الافتاء جامعہ فاروقیہ کراچی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فہرست عنوانات

| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|

# کتاب الأیمان والنذور

## باب الأیمان

### قسم کھانے کا بیان


| نمبر شمار | مضمون | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱ | قسم دینے کا حکم | ۲۹ |
| ۲ | بلا ضرورت قسم کھانا | ۳۰ |
| ۳ | کیا قسم کھانا جھوٹا ہونے کی علامت ہے؟ | ۳۱ |
| ۴ | جھوٹی قسم کھانا | ۳۳ |
| ۵ | جھوٹا حلف | ۳۴ |

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | غیر اللہ کی قسم کھانا........................................ | ۳۵ |
| ۷ | بت خانہ کی قسم کھانا........................................ | ۳۷ |
| ۸ | قرآن پاک کی قسم کھانا........................................ | ۳۸ |
| ۹ | قرآن اٹھا کر قسم کھانا........................................ | ۳۹ |
| ۱۰ | قرآن پر ہاتھ رکھ کر بات کہنا........................................ | ۴۱ |
| ۱۱ | قرآن شریف ہاتھ میں لے کر بات کہنا قسم نہیں........................................ | ۴۲ |
| ۱۲ | قرآن کی قسم سچا نہ جاننے والے کا حکم........................................ | ۴۳ |
| ۱۳ | قرآن پاک گود میں لے کر وعدہ کا حکم........................................ | ۴۴ |
| ۱۴ | مسجد میں نہ جانے کی قسم........................................ | ۴۵ |
| ۱۵ | قسم کھائی کہ "عمر کی چیز نہیں کھائے گا" پھر اس نے ہبہ کی تو کیا حکم ہے؟........................................ | ۴۶ |
| ۱۶ | "اگر فلاں کام کروں تو امت سے خارج"........................................ | ۴۷ |
| ۱۷ | قسم کھائی کہ "فلاں کے گھر نہیں جاؤں گا" پھر وہ مر گیا........................................ | ۴۷ |
| ۱۸ | "اگر فلاں چیز کھاؤں تو نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا گوشت کھاؤں" ۔نعوذ باللہ۔ کہنے کا حکم.. | ۴۸ |
| ۱۹ | تحریم الحلال یمین........................................ | ۴۹ |
| ۲۰ | استاذ کا قسم کھا کر پھر توڑنا........................................ | ۵۰ |
| ۲۱ | نکاح کی قسم کھا کر اس کے خلاف کرنا........................................ | ۵۱ |
| ۲۲ | کسی کے کھانے کو سور کے ساتھ تشبیہ دینا کیا قسم ہے؟........................................ | ۵۲ |

## فصل فی کفارۃ الیمین

## (قسم کے کفارہ کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳ | وعدہ خلافی اور قسم کا کفارہ........................................ | ۵۳ |
| ۲۴ | ایضاً........................................ | ۵۴ |

| ۲۵ | کفارۂ قسم | ۵۵ |
|---|---|---|
| ۲۶ | یمین غموس میں کفارہ نہیں | ۵۶ |
| ۲۷ | بھول کر قسم کے خلاف کرنے سے کفارہ | ۵۷ |
| ۲۸ | اصلاح کا عہد کر کے توڑ دینا | ۵۷ |


# باب النذور

## (نذر کا بیان)


| ۲۹ | نذر کس طرح منعقد ہوتی ہے؟ | ۵۹ |
|---|---|---|
| ۳۰ | نذر کی تحقیق کرنا | ۶۰ |
| ۳۱ | میلاد شریف پڑھوانے کی نذر باطل ہے | ۶۱ |
| ۳۲ | ایضاً | ۶۱ |
| ۳۳ | حضرت سیدہؓ کی کہانی سننے کی نذر ماننا | ۶۳ |
| ۳۴ | گیہوں تقسیم کرنے کی نذر | ۶۴ |
| ۳۵ | نذر کے جانور میں قربانی کی شرائط کا پایا جانا ضروری ہے یا نہیں؟ | ۶۵ |
| ۳۶ | گائے کو ذبح کر کے دعوت ولیمہ میں کھلانے کی نذر ماننا | ۶۶ |
| ۳۷ | نذر معلق کی پیشگی ادائیگی | ۶۷ |
| ۳۸ | بیمار کی صحت کے لئے جانور صدقہ کیا جائے تو اس کی کیا شرط ہے؟ | ۶۹ |
| ۳۹ | سہولت ولادت کی نذر | ۶۹ |
| ۴۰ | سہولت ولادت کے لئے ختم قرآن کروانے کی نذر | ۷۰ |
| ۴۱ | ایک مہینہ کے روزہ کی نذر ماننے میں تسلسل ضروری ہے | ۷۳ |
| ۴۲ | پانچ سو روپے مسجد میں دینے کی نذر کرنے سے ایک ہی مسجد میں دے یا الگ الگ میں؟ | ۷۳ |
| ۴۳ | امتحان میں پاس ہونے کی نذر ماننا | ۷۵ |

۴۴ گناہ کے ترک کا عہد، پھر اس کے خلاف کرنے پر روزہ کی نیت کرنا ...... ۷۷

# کتاب الحدود والقصاص والشهادة

## باب حدّ الزِنا ومايتعلق به

### (حدِ زنا کا بیان)

۴۵ زنا کی شرعی سزا کے لئے شرط ...... ۷۹
۴۶ زنا کی سزا جب کہ امامِ وقت نہ ہو ...... ۸۰
۴۷ زنا کس ذریعہ سے ثابت ہوتا ہے؟ ...... ۸۲
۴۸ بیوی کو زنا کرتے ہوئے دیکھ کر قتل کا حکم ...... ۸۳
۴۹ زانی کی سزا، کیا زنا حقوق العباد سے ہے؟ ...... ۸۴
۵۰ زنا کی سزا ...... ۸۷
۵۱ ایضاً ...... ۹۱
۵۲ ایضاً ...... ۹۲
۵۳ جبراً زنا کی وجہ سے حد ...... ۹۳
۵۴ جو شخص لڑکی سے زنا پر اصرار کرے، اس کی ہلاکت کی تدبیر کا حکم ...... ۹۴
۵۵ زنا کی معافی کی صورت ...... ۹۶
۵۶ طلاق کے بعد عورت کو رکھنے کی سزا ...... ۹۶
۵۷ زنا کا اقرار اپنے حق میں معتبر ہے ...... ۹۸
۵۸ محض عورت کے بیان سے مرد کو مجرم قرار نہیں دیا جائے گا ...... ۹۸
۵۹ کفارۂ زنا ...... ۹۹

# باب حدّ القذف

## (حدِ قذف کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۶۰ | کسی کو "حرام زادہ" کہنا | ۱۰۱ |
| ۶۱ | بلاثبوت کسی کو "زانی" اور "سارق" کہنا | ۱۰۲ |
| ۶۲ | جھوٹا الزام لگانے کی سزا | ۱۰۳ |
| ۶۳ | افتراء اور بہتان کی سزا | ۱۰۴ |
| ۶۴ | شبہ کی بنا پر تہمت لگانا | ۱۰۵ |
| ۶۵ | زوالِ بکارت کی وجہ سے تہمت | ۱۰۶ |
| ۶۶ | بہو کو سخت لفظ کہنے پر حد | ۱۰۷ |
| ۶۷ | اپنے ولد الحرام ہونے کا اقرار | ۱۰۸ |


# باب التعزیر

## (تعزیر کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۶۸ | گالی دینے کی سزا | ۱۱۰ |
| ۶۹ | گالی دینا | ۱۱۳ |
| ۷۰ | کسی کو شیطان کہنا | ۱۱۴ |
| ۷۱ | کیا شرعی قوانین عالمِ دین پر بھی لاگو ہیں؟ | ۱۱۴ |
| ۷۲ | بدعہدی کرنے والے کا حکم | ۱۱۵ |
| ۷۳ | وطی بہیمہ | ۱۱۵ |
| ۷۴ | بیوی سے وطی فی الدبر کی سزا | ۱۱۸ |

| | | |
|---|---|---|
| ۷۵ | بدچلنی سے روکنے کے لئے کسی عضو کو معطل کر دینا | ۱۲۰ |
| ۷۶ | غیر مسلم کے ساتھ کھانا کھانے کی سزا | ۱۲۱ |
| ۷۷ | اغوا کرنے والے کی سزا، برادری سے ترک تعلق | ۱۲۳ |
| ۷۸ | غیر مسلموں سے تعلق رکھنے پر ترک تعلق کی سزا | ۱۲۴ |
| ۷۹ | بیوی کو خطا پر سزا دینا | ۱۲۵ |
| ۸۰ | شوہر کو حق تعزیر | ۱۲۶ |
| ۸۱ | بچوں کو تادیباً مارنا | ۱۲۶ |
| ۸۲ | بیوی کو سزا دینے کی حد | ۱۲۷ |
| ۸۳ | بچوں کو سزا دینے کی حد | ۱۲۸ |
| ۸۴ | استاد شاگرد کو کتنا مار سکتا ہے؟ | ۱۲۸ |
| ۸۵ | شرک و بدعت کی سزا | ۱۳۰ |
| ۸۶ | انتقام کی صورت | ۱۳۲ |
| ۸۷ | ایضاً | ۱۳۳ |

## فصل فی التعزیر باخذ المال

## (مال سے تعزیر دینے کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۸۸ | گناہ پر مالی جرمانہ | ۱۳۴ |
| ۸۹ | مالی جرمانہ لینا اور اس کو مسجد میں صرف کرنا | ۱۳۵ |
| ۹۰ | مالی جرمانہ | ۱۳۶ |
| ۹۱ | مالی جرمانہ کا دینی کام میں صرف کرنا | ۱۳۹ |
| ۹۲ | مالی جرمانہ اور اس کا مصرف | ۱۳۹ |
| ۹۳ | مالی جرمانہ | ۱۴۰ |
| ۹۴ | ایضاً | ۱۴۲ |

| | | |
|---|---|---|
| ۹۵ | ایضاً | ۱۴۳ |
| ۹۶ | ایضاً | ۱۴۴ |
| ۹۷ | گورکنی میں شرکت نہ کرنے والے پر جرمانہ | ۱۴۶ |


## باب الحدّ بشرب الخمر

### (شراب نوشی کی سزا کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۹۸ | شراب نوشی کی سزا | ۱۵۰ |


## باب القصاص والدّیة

### (قصاص اور دیت کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۹۹ | قتل کی سزا | ۱۵۱ |
| ۱۰۰ | تادیباً مارنے سے موت واقع ہوجائے تو کیا حکم ہے؟ | ۱۵۲ |
| ۱۰۱ | ایکسیڈنٹ کی وجہ سے فوت ہونے والے کی دیت | ۱۵۲ |


## باب الشهادة

### (گواہی دینے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۲ | ادائے شہادت جب کہ صحیح فیصلہ کی توقع نہ ہو | ۱۵۴ |


# كتاب اللقطة

### (لقطہ کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۳ | لقطہ کی تفصیل | ۱۵۶ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰۴ | دھوکہ میں کسی کا سامان اٹھانے کا حکم۔............ | ۱۵۸ |
| ۱۰۵ | پرانے کپڑوں سے سوروپیہ کا نوٹ ملا، اسے کیا کیا جائے؟............ | ۱۶۰ |
| ۱۰۶ | لقطہ میں تصرف............ | ۱۶۱ |
| ۱۰۷ | لقطہ کا خود استعمال کرنا............ | ۱۶۱ |
| ۱۰۸ | لقطہ سے تجارت کرنا............ | ۱۶۳ |
| ۱۰۹ | لقطہ کا صدقہ کرنا............ | ۱۶۴ |
| ۱۱۰ | لقطہ کا خریدنے کے بعد استعمال کرنے کا حکم............ | ۱۶۴ |
| ۱۱۱ | ڈیڑھ سال تک لقطہ کا مالک نہ آئے تو کیا کیا جائے؟............ | ۱۶۵ |
| ۱۱۲ | لقطۂ مسجد کا حکم............ | ۱۶۶ |
| ۱۱۳ | بکری کا لقطہ............ | ۱۶۷ |
| ۱۱۴ | بھینس کا لقطہ............ | ۱۶۸ |
| ۱۱۵ | چیل سے مرغی کا بچہ گرا، اس کو کیا کیا جائے؟............ | ۱۷۰ |
| ۱۱۶ | سیلاب میں بہہ کر آئی ہوئی چیز کا استعمال............ | ۱۷۱ |
| ۱۱۷ | خوف دشمن سے جو مال چھوڑ کر چلا جائے، اس کا حکم............ | ۱۷۱ |
| ۱۱۸ | جو شخص پاکستان چلا گیا اس کے سامان اور مکان کا حکم............ | ۱۷۲ |
| ۱۱۹ | پاکستان منتقل ہونے والے کی جائیداد پر حکومت کا قبضہ............ | ۱۷۲ |
| ۱۲۰ | مالک نے کہا کہ "باغ کا جو پھل جو لے لے وہ اسی کا ہے"............ | ۱۷۵ |
| ۱۲۱ | کسی کے درخت سے گرا ہوا پھل اٹھانا............ | ۱۷۵ |

# كتاب الشركة والمضاربة

(شرکت اور مضاربت کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۲ | دو آدمیوں کا فیکٹری سے کام لینے میں شرکت اور خاندان کے دیگر افراد کا اس شرکت میں حکم............ | ۱۷۶ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۲۳ | قبضہ کی جائیداد میں شرکت کی ایک صورت | ۱۸۱ |
| ۱۲۴ | شرکت میں نقصان ایک شریک پر ڈالنا | ۱۸۲ |
| ۱۲۵ | ایک شریک کا دوسرے شریک کے حصہ کو فروخت کرنا | ۱۸۳ |
| ۱۲۶ | زمین کے بٹوارہ میں شرکاء کو کم وزیادہ حصہ دینا | ۱۸۵ |
| ۱۲۷ | قرض یا شرکت میں معاملہ کی پابندی | ۱۸۶ |
| ۱۲۸ | بلا اجازت شرکاء ایک شریک کا مشترکہ زمین میں کاشت کرنا | ۱۸۹ |
| ۱۲۹ | مشترکہ آمدنی سے بچا کر روپیہ الگ رکھنا اور اس سے مکان خریدنا | ۱۹۰ |
| ۱۳۰ | استفتاء متعلق سوال بالا | ۱۹۳ |
| ۱۳۱ | ہوٹل کے ایک شریک کا اپنے دوستوں کو مشترکہ کھانا کھلانا | ۱۹۵ |
| ۱۳۲ | ایک شریک کا مشترکہ مکان سے نفع اٹھانا | ۱۹۶ |
| ۱۳۳ | کارخانہ میں بیس فیصد نقصان برداشت کرنے کی شرط لگانا | ۱۹۸ |
| ۱۳۴ | مکان مشترک کے پرانے کواڑوں کو اپنے کام میں لانا | ۱۹۹ |
| ۱۳۵ | مشترکہ زمین پر کسی حصہ دار کا مکان تعمیر کرنا | ۲۰۰ |
| ۱۳۶ | کاشت میں ایک بھائی کا نام درج ہے، کام سب کا مشترک ہے | ۲۰۳ |
| ۱۳۷ | دو بھائیوں نے یکجا محنت سے جائیداد کمائی تو وہ باپ کی ملک ہے | ۲۰۴ |
| ۱۳۸ | زمین، دوکان وگھوڑی میں شرکت کی ایک صورت | ۲۰۵ |
| ۱۳۹ | مچھلی کے شکار میں شرکت | ۲۱۰ |
| ۱۴۰ | ایضاً | ۲۱۲ |
| ۱۴۱ | مسلم اور غیر مسلم کا مائک وگراموفون مشترک خریدنا | ۲۱۳ |
| ۱۴۲ | نیلام در نیلام | ۲۱۵ |
| ۱۴۳ | مضارب کے لئے تنخواہ | ۲۱۷ |
| ۱۴۴ | شرکت وانعام | ۲۱۷ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۴۵ | ایک شریک کے اصرار کے باوجود کاروبار ختم نہ کرنا | ۲۱۸ |
| ۱۴۶ | خیانت کر کے مضارب نے مکان خریدا، اب وہ مکان کس کا ہوگا؟ | ۲۲۰ |
| ۱۴۷ | ایک شریک کا تنخواہ لینا | ۲۲۳ |
| ۱۴۸ | کیا مضارب نفع میں شریک ہے، نقصان میں نہیں؟ | ۲۲۶ |
| ۱۴۹ | جانوروں کی مضاربت میں شرکت | ۲۲۷ |


# کتاب الوقف

## باب مایتعلق بنفس الوقف

### (نفسِ وقف کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۵۰ | تمام جائیداد وقف کر دینا | ۲۳۱ |
| ۱۵۱ | واقف کا جائیدادِ وقف سے خود نفع اٹھانے کی شرط لگانا | ۲۳۳ |
| ۱۵۲ | واقف کو شرائطِ وقف میں تغیر وتبدل کا اختیار | ۲۳۵ |
| ۱۵۳ | ایک وقف نامہ کی تنقیح | ۲۳۶ |
| ۱۵۴ | غیر مملوک زمین کو وقف کرنا | ۲۳۷ |
| ۱۵۵ | ایضاً | ۲۳۸ |
| ۱۵۶ | دوسرے کی ملک کو وقف کرنا | ۲۳۹ |
| ۱۵۷ | زمین وقف کر کے دوسرے شخص کو اس کی تملیک کرنا | ۲۴۰ |
| ۱۵۸ | وقفِ مشترک | ۲۴۳ |
| ۱۵۹ | کیا مشترکہ جائیداد میں سے کوئی شریک اپنا حصہ وقف کر سکتا ہے؟ | ۲۴۵ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱٦۰ | شریکِ وقف کی علیحدگی ہونے پر اس کی رقم کی واپسی | ۲۴٦ |
| ۱٦۱ | تعلیمِ دین کے لئے وقف عمدہ ہے | ۲۴۸ |
| ۱٦۲ | وقف کے لئے قبضہ کی شرط نہیں | ۲۴۹ |
| ۱٦۳ | وقف کے لئے منجز ہونا ضروری ہے | ۲۵۰ |
| ۱٦۴ | وقفِ معلق یا منجز | ۲۵۳ |
| ۱٦۵ | وقف علی اللہ میں سے کچھ حصہ حق الخدمت کے لئے مقرر کرنا | ۲۵۵ |
| ۱٦٦ | قاضی کے لئے زمین وقف کرنا | ۲۵٦ |
| ۱٦۷ | وقف زمین میں اکھاڑہ | ۲۵۸ |
| ۱٦۸ | وقف مرض الموت میں نہیں ہے تو وقف ہے | ۲۵۹ |
| ۱٦۹ | غیر آباد مسجد کے لئے وقف شدہ زمین کا تبادلہ | ۲٦۱ |
| ۱۷۰ | وقف معلق بالموت کی بیع جائز ہے یا نہیں؟ | ۲٦۲ |
| ۱۷۱ | جبراً وقف کرانا | ۲٦۳ |
| ۱۷۲ | نابالغ کا وقف | ۲٦۵ |
| ۱۷۳ | نابالغ کا وقف معتبر نہیں | ۲٦۵ |
| ۱۷۴ | وعدۂ وقف پر ووٹ دینا | ۲٦۷ |
| ۱۷۵ | وقف کے لئے رجسٹری ضروری نہیں | ۲٦۷ |
| ۱۷٦ | وقف منقول علی الاولاد | ۲٦۸ |
| ۱۷۷ | حسب حصص وقف علی النفس وعلی الاولاد | ۲۷۰ |
| ۱۷۸ | وقفِ مسجد کی زائد آمدنی واقف کی اولاد پر | ۲۷۲ |
| ۱۷۹ | یہ دعویٰ کرنا کہ ’’چند کمرے خاص قبیلے کے لئے وقف ہیں‘‘ | ۲۷۴ |
| ۱۸۰ | غیر مسلم کا مسجد کے لئے وقف کرنا | ۲۷٦ |
| ۱۸۱ | مسجد کے لئے قادیانی کا وقف | ۲۷۷ |

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۲ | رنڈی کا زمین کو مسجد کے لئے وقف کرنا | ۲۷۹ |
| ۱۸۳ | کیا وقف کے لئے افراز عن الملک کافی ہے، یا نماز باجماعت بھی ضروری ہے؟ | ۲۷۹ |
| ۱۸۴ | ذاتی عداوت کی وجہ سے وقف کی آمدنی کو روکنا | ۲۸۰ |
| ۱۸۵ | وقف کو منسوخ کرنا | ۲۸۳ |
| ۱۸۶ | ضلعی انجمن کی تقسیم | ۲۸۵ |
| ۱۸۷ | کسٹوڈین اگر جائیداد مقبوضہ کو واپس کردے تو اس کا حکم | ۲۸۶ |


## بابٌ فی استبدال الوقف وبیعه

### (وقف کو بدلنے اور اس کی بیع کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۸۸ | وقف کو بدلنا | ۲۸۸ |
| ۱۸۹ | استبدالِ وقف | ۲۹۰ |
| ۱۹۰ | خستہ حال مکان کے بدلے دوسرا مکان خریدنا | ۲۹۲ |
| ۱۹۱ | ایضاً | ۲۹۳ |
| ۱۹۲ | تتمۂ سوال بالا | ۲۹۹ |
| ۱۹۳ | مسجد کے نام وقف زمین کو دوسری زمین سے تبدیل کرنا | ۳۰۰ |
| ۱۹۴ | مسجد کی موقوفہ زمین کو بدلنا | ۳۰۱ |
| ۱۹۵ | مسجد کے لئے وقف کردہ شئی کا رد و بدل کرنا | ۳۰۱ |
| ۱۹۶ | ایک جگہ کے وقف کو دوسری جگہ منتقل کرنا | ۳۰۲ |
| ۱۹۷ | مسجد کی وقف زمین میں مدرسہ بنانا | ۳۰۴ |
| ۱۹۸ | مدرسہ کے لئے مسجد کی زمین پر تعمیر کرنا | ۳۰۴ |
| ۱۹۹ | جو جگہ مدرسہ کی نیت سے خریدی اس کو مسجد یا اور کسی کار خیر کے لئے وقف کرنا | ۳۰۶ |
| ۲۰۰ | مسجد کی زمین میں مدرسہ بنانے کی صورت | ۳۰۹ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۱ | فیضِ عام کے لئے وقف شدہ زمین کومسجد کے لئے منتقل کرنا | ۳۱۰ |
| ۲۰۲ | بیرموقوفہ کا سامان نئی تعمیر میں | ۳۱۱ |
| ۲۰۳ | جوزمین مزار کے لئے وقف ہے، اس کی آمدنی سے مدرسہ قائم کرنا | ۳۱۲ |
| ۲۰۴ | ایضاً | ۳۱۲ |
| ۲۰۵ | ایک جگہ کے وقف کودوسری جگہ صرف کرنا | ۳۱۳ |
| ۲۰۶ | ایک وقف کودوسری جگہ خرچ کرنا | ۳۱۵ |
| ۲۰۷ | مسجد کے لئے وقف زمین کوفروخت کرکے مدرسہ میں لگانا | ۳۱۶ |
| ۲۰۸ | موقوفہ زمین کی بیع | ۳۱۶ |
| ۲۰۹ | وقف کی بیع بشرطِ اقالہ | ۳۱۸ |
| ۲۱۰ | دوسری جائیداد خریدنے کے لئے موقوفہ جائیداد فروخت کرنا | ۳۲۱ |
| ۲۱۱ | وقف کے مصارف اوراس کی بیع | ۳۲۲ |
| ۲۱۲ | وقفِ مشاع، مسجد کے تیل کی بیع | ۳۲۳ |
| ۲۱۳ | آمدنی کم ہونے کی وجہ سے وقف کی زمین فروخت کرنا | ۳۲۵ |
| ۲۱۴ | آمدنی کم ہونے پرمکانِ موقوفہ کی بیع | ۳۲۶ |
| ۲۱۵ | مسجد کا کوئی حصہ قوالی کے لئے خالی کرنا، یا اپنی ملک قراردےکرعوض میں دوسری جگہ دینا | ۳۲۷ |
| ۲۱۶ | مسجد کے وقف مکان کی بیع | ۳۳۰ |
| ۲۱۷ | جس زمین کومسجد بنانے کی وصیت کی گئی ہو، اس کودوسرے مقاصد میں استعمال کرنا | ۳۳۱ |
| ۲۱۸ | مسجد آبادتوڑکرعیدگاہ بنانا | ۳۳۲ |
| ۲۱۹ | مسجد کوعیدگاہ بنانا | ۳۳۳ |
| ۲۲۰ | مسجد کی زمین پرعیدگاہ | ۳۳۶ |
| ۲۲۱ | مسجد یامدرسہ کی وقف شدہ زمین میں اسکول یاقبرستان بنانا | ۳۳۸ |
| ۲۲۲ | مسجد کی وقف زمین میں مدرسہ بنانا | ۳۴۰ |

| ۲۲۳ | جائے نماز مسجد میں دینے کے بعد ملکیت ختم ہوگئی | ۳۳۰ |
|---|---|---|

# باب ولایة الوقف

## (تولیتِ وقف کا بیان)

| ۲۲۴ | متولی کے فرائض | ۳۳۲ |
|---|---|---|
| ۲۲۵ | متولی کے اختیارات | ۳۴۳ |
| ۲۲۶ | متولی کے معزول کرنے کے، اسباب | ۳۴۳ |
| ۲۲۷ | تولیتِ وقف کی تعیین | ۳۴۴ |
| ۲۲۸ | متولیٔ وقف کیسا ہونا چاہیے؟ | ۳۴۷ |
| ۲۲۹ | مسجد کا متولی کیسا ہونا چاہیے؟ | ۳۴۸ |
| ۲۳۰ | متولیٔ مسجد اگر غافل یا خائن ہوتو کیا کیا جائے؟ | ۳۴۹ |
| ۲۳۱ | کیا وقف کا متولی خود واقف ہوسکتا ہے؟ | ۳۵۱ |
| ۲۳۲ | بے نمازی کا متولیٔ مسجد ہونا | ۳۵۱ |
| ۲۳۳ | متولی کا قومِ واقف سے ہونا | ۳۵۲ |
| ۲۳۴ | زبانی وقف اور خاندانِ واقف کا متولی ہونا | ۳۵۳ |
| ۲۳۵ | بانی کے اہلِ خاندان تولیت کے زیادہ حقدار ہیں | ۳۵۴ |
| ۲۳۶ | مسجد کی تولیت میں وراثت | ۳۵۵ |
| ۲۳۷ | جو متولی اپنی ذمہ داری پوری نہ کرے، اس کا حکم | ۳۵۷ |
| ۲۳۸ | متولی کا شرائطِ واقف کے خلاف عمل | ۳۵۸ |
| ۲۳۹ | ذمہ داری پوری نہ کرنے پر متولی کی علیحدگی | ۳۵۹ |
| ۲۴۰ | جو متولی وقف کو فروخت کرے، وہ مستحقِ عزل ہے | ۳۶۰ |
| ۲۴۱ | متولیٔ مسجد اگر مسجد کا انتظام نہ کرے، تو اس کی برطرفی | ۳۶۱ |

| | | |
|---|---|---|
| ۲۴۲ | ایضاً | ۳۶۲ |
| ۲۴۳ | ایک متولی کے مظالم | ۳۶۳ |
| ۲۴۴ | متولی کا اپنے آپ کو رجسٹری کرالینا | ۳۶۹ |
| ۲۴۵ | جدید متولی کا امام کو پریشان کرنا | ۳۷۰ |
| ۲۴۶ | غیر مسلم کو درگاہ اور مسجد کا متولی بنانا | ۳۷۰ |
| ۲۴۷ | بلا اجازتِ متولی جنگل کو نیلام اور مویشیوں کو پانی پلانے پر محصول قائم کرنا | ۳۷۲ |
| ۲۴۸ | کمیٹی کے ایک آدمی کا تنہا مسجد میں تصرف | ۳۷۴ |
| ۲۴۹ | واقف کا متولی کو تبدیل کرنا | ۳۷۵ |
| ۲۵۰ | بغیر اجازتِ متولی امامت کرنا | ۳۷۶ |
| ۲۵۱ | بغیر اجازتِ متولی مسجد میں رہنا | ۳۷۶ |
| ۲۵۲ | مرمتِ مسجد بلا اذنِ متولی | ۳۷۷ |
| ۲۵۳ | شیعہ صاحبان اپنی مسجد سنیوں کو دیں تو قدیم شیعہ منتظم کے ہاتھ سے انتظام لے لینا | ۳۷۸ |
| ۲۵۴ | مسجد کی اشیاء چوری ہوئیں تو کیا متولی پر ضمان ہوگا؟ | ۳۷۸ |
| ۲۵۵ | اولادِ واقف کو انتظام میں دخل دینے کا حق | ۳۸۰ |
| ۲۵۶ | مزار کی حفاظت کا طریقہ اور اس کے محافظ کا وظیفہ | ۳۸۲ |

# باب أحكام المساجد

## (مسجد کے احکام کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۷ | مسجد کبیر کی تعریف | ۳۸۴ |
| ۲۵۸ | مسجد صغیر اور کبیر کی تعریف | ۳۸۴ |
| ۲۵۹ | حدِ مسجد | ۳۸۵ |
| ۲۶۰ | مسجد ہونے کا حکم کب ہوگا؟ | ۳۸۶ |

٢٦١ کیا بنیاد رکھنے سے مسجد کا حکم ہو جائے گا؟ ٣٨٨
٢٦٢ مسجد کی بنیاد رکھنے سے حکم مسجد ٣٨٩
٢٦٣ مسجد کیسے مسجد بن جاتی ہے؟ ٣٩١
٢٦٤ اذان و جماعت کی اجازت سے اس جگہ کا مسجد بن جانا ٣٩٢
٢٦٥ جب مالک کی اجازت سے اذان و جماعت ہونے لگی، پس وہ مسجد بن گئی ٣٩٣
٢٦٦ بانی مسجد کون ہے؟ ٣٩٦
٢٦٧ مسجد کا بانی اول اور بانی دوم ٣٩٦
٢٦٨ بغیر صریح وقف کے اذان و جماعت کی اجازت سے بھی مسجد بن جاتی ہے ٣٩٦
٢٦٩ عارضی ضرورت کے لئے بنی ہوئی مسجد کا حکم ٣٩٧
٢٧٠ مسجد میں آتشزدگی کی وجہ سے وہ مسجد ہونے سے خارج نہیں ہوئی ٣٩٨
٢٧١ مسجد کا نام ''مسجد حرم'' رکھنا ٤٠١
٢٧٢ غیر آباد مسجد کو محفوظ کرنے کی صورت ٤٠١
٢٧٣ مسجد کے وضوخانہ اور استنجاخانہ کی چھت کا حکم ٤٠٣


## الفصل الأول في بناء المسجد وتعميره

## (مسجد کے بنانے اور اس کی تعمیر کا بیان)


٢٧٤ مسجد کی بنیاد رکھتے وقت کی دعاء ٤٠٥
٢٧٥ بضرورت نئی مسجد بنانا ٤٠٥
٢٧٦ نئی آبادی میں نئی مسجد بنانا ٤٠٧
٢٧٧ مالک کی اجازت سے اس کی زمین میں مسجد بنانا ٤٠٨
٧٨ ایک مسجد کے قریب دوسری مسجد بنانے کے لئے کتنا فاصلہ ہونا چاہیے؟ ٤٠٩
٢٧٩ مسجد قدیم میں پنجوقتہ نماز ہو اور جمعہ کے لئے مستقل مسجد بنانا ٤١٠

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۰ | اختلاف کی وجہ سے دوسری مسجد مشترکہ زمین میں بنانا ........................ | ۴۱۱ |
| ۲۸۱ | دفعِ نزاع کے لئے دومسجدیں بنانا ........................ | ۴۱۲ |
| ۲۸۲ | گھر کو مسجد بنا دینا ........................ | ۴۱۳ |
| ۲۸۳ | غیر مسلم سے مسجد و مدرسہ کی بنیاد رکھوانا ........................ | ۴۱۵ |
| ۲۸۴ | نئی تعمیر میں مسجد کا فرش اونچا رکھ کر نیچے تہہ خانہ بنا دیا، تو نماز کہاں پڑھی جائے؟ ........................ | ۴۱۶ |
| ۲۸۵ | اختلافِ مکتبِ فکر کی وجہ سے دوسری مسجد بنانا ........................ | ۴۱۹ |
| ۲۸۶ | عاشورہ خانہ کو مسجد بنانا ........................ | ۴۲۰ |
| ۲۸۷ | سڑک پر مسجد کی ڈاٹ اور دو منزلہ مسجد ........................ | ۴۲۰ |
| ۲۸۸ | محلّہ میں مسجد تعمیر ہونے کے بعد نماز کہاں ادا کی جائے؟ ........................ | ۴۲۳ |

## الفصل الثانی فی مسجد الضرار

### (مسجدِ ضرار کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۲۸۹ | مسجدِ ضرار ........................ | ۴۲۵ |
| ۲۹۰ | ذاتی اغراض کی وجہ سے قدیم آباد مسجد کو مسجدِ ضرار کہہ کر ویران کرنا ........................ | ۴۲۷ |
| ۲۹۱ | نئی مسجد، مسجدِ ضرار نہیں ........................ | ۴۲۹ |
| ۲۹۲ | نزاع سے بچنے کے لئے دوسری مسجد بنانا، کیا وہ مسجدِ ضرار ہے؟ ........................ | ۴۳۱ |
| ۲۹۳ | بلا ضرورت دوسری مسجد بنائی گئی، تو کیا وہ مسجدِ ضرار ہے؟ ........................ | ۴۳۳ |
| ۲۹۴ | بلا ضرورت دوسری مسجد بنانا ........................ | ۴۳۴ |
| ۲۹۵ | خاندانی اعزاز کے لئے بلا ضرورت مسجد بنانا ........................ | ۴۳۷ |
| ۲۹۶ | جدید مسجد بنانا جس سے قدیم مسجد کو نقصان پہونچے ........................ | ۴۳۸ |
| ۲۹۷ | ایک مسجد کی ضد میں دوسری مسجد بنانا ........................ | ۴۴۱ |
| ۲۹۸ | پرانی مسجد کو چھوڑ کر مقابلہ میں نئی مسجد بنانا ........................ | ۴۴۱ |

۲۹۹ مسلمان کی بنائی ہوئی مسجد کو مسجدِ ضرار کہنا ...... ۴۴۴

## الفصل الثالث فی المحراب والمنبر

## (محراب اور منبر کا بیان)

۳۰۰ مسجد میں محراب کا حکم ...... ۴۴۶
۳۰۱ محراب بنانے میں انہدامِ مسجد کا خطرہ ہو تو کیا کرے؟ ...... ۴۴۷
۳۰۲ دیوار پشت اور درمیانی محراب کا حکم ...... ۴۴۸
۳۰۳ مسجد کے محراب میں طاق بنانا ...... ۴۴۹
۳۰۴ محرابِ مسجد بھی داخلِ مسجد ہے ...... ۴۵۰
۳۰۵ محرابِ مسجد کو منتقل کرنا ...... ۴۵۰
۳۰۶ منبر کا مقام اور اس کی کیفیت ...... ۴۵۱
۳۰۷ مسجد میں مینارہ ...... ۴۵۴

## الفصل الرابع فی بیع المسجد وأوقافه

## (مسجد اور اس کے سامان کو بیچنے کا بیان)

۳۰۸ مسجد کی زمین کی بیع ...... ۴۵۶
۳۰۹ وقف مسجد کا فروخت کرنا ...... ۴۵۸
۳۱۰ مسجد کی موقوفہ زمین کی بیع کرنا ...... ۴۵۹
۳۱۱ زیادہ آمدنی کی توقع پر مسجد کی زمین فروخت کرنا ...... ۴۶۰
۳۱۲ مسجد کے لئے وقف خطۂ زمین کو فروخت کرنا ...... ۴۶۲
۳۱۳ اراضی مسجد پر قبضہ کے اندیشہ سے ان کو فروخت کر کے اس رقم سے ذریعۂ آمدنی بنانا ...... ۴۶۳
۳۱۴ مصالحِ مسجد کے لئے دی گئی زمین کو فروخت کرنا ...... ۴۶۴
۳۱۵ مسجد کی نیت سے چھوڑی ہوئی زمین میں تصرف درست نہیں ...... ۴۶۵

| | | |
|---|---|---|
| ۳۱۶ | کسی کے نام ہونے سے وقف میں فرق نہیں آتا، مسجد کی دوکان قرض میں دینا | ۴۶۷ |
| ۳۱۷ | بچی ہوئی موم بتی بیچ کر امام کی تنخواہ وغیرہ میں لگانا | ۴۶۸ |
| ۳۱۸ | مسجد کے درخت کا پھل فروخت کرنا | ۴۶۸ |
| ۳۱۹ | زائد سامانِ مسجد کو فروخت کرنا | ۴۷۰ |
| ۳۲۰ | مسجد کا سامان فروخت کرنا | ۴۷۰ |
| ۳۲۱ | ایضاً | ۴۷۱ |
| ۳۲۲ | پرانی مسجد کے سامان کو فروخت کرنا اور حجرۂ امام میں صرف کرنا | ۴۷۲ |
| ۳۲۳ | انہدامِ مسجد پر اس کی اشیاء کی بیع | ۴۷۳ |
| ۳۲۴ | نقاضِ مسجد کی بیع | ۴۷۵ |
| ۳۲۵ | مسجد کی اینٹوں کو فروخت کرنا | ۴۷۶ |
| ۳۲۶ | مسجد کے فرش کے ملبہ کا نیلام اور استعمال | ۴۷۷ |
| ۳۲۷ | مسجد میں دی ہوئی اشیاء کو بار بار نیلام کرنا | ۴۷۷ |
| ۳۲۸ | مسجد کے تیل کو فروخت کرنا | ۴۷۸ |
| ۳۲۹ | ایضاً | ۴۷۸ |
| ۳۳۰ | مسجد ویران ہونے پر اس کی جائیداد اور سامان کو بیچنے اور رہن رکھنے کا حکم | ۴۷۹ |
| ۳۳۱ | غیر آباد مسجد کی بنیاد کا مصرف | ۴۸۷ |
| ۳۳۲ | غیر آباد مسجد کو فروخت کرنا | ۴۸۸ |
| ۳۳۳ | غیر آباد مساجد کو کرایہ پر دینا، یا اس کے سامان کو فروخت کرنا | ۴۸۹ |

## الفصل الخامس فی المسجد القدیم

## (پرانی مسجد کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۴ | پرانی مسجد کو گرا کر نئی مسجد تعمیر کرنا | ۴۹۱ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵ | ویران ہوجانے کے بعد مسجد کا حکم | ۴۹۲ |
| ۳۳۶ | مسجد ویران ہونے پر دوسری مسجد بنانا | ۴۹۳ |
| ۳۳۷ | مکانات کے فروخت کرنے سے ویران مسجد کا حکم | ۴۹۵ |
| ۳۳۸ | پرانی مسجد کو گرانا | ۴۹۶ |
| ۳۳۹ | پرانی مسجد کو آباد کرنا | ۴۹۷ |
| ۳۴۰ | مسجد قدیم کو چھوڑ کر دوسری مسجد بنانا | ۴۹۸ |
| ۳۴۱ | پرانی مسجد کی اینٹیں، پتھر، جوتے رکھنے کی جگہ لگانا | ۴۹۹ |
| ۳۴۲ | پرانی مسجد چھوڑ کر نئی مسجد میں جانا | ۵۰۰ |


## الفصل السادس فی التوسیع فی المسجد

## (مسجد میں توسیع کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۴۳ | مسجد کی توسیع | ۵۰۲ |
| ۳۴۴ | توسیع مسجد کی ایک صورت | ۵۰۳ |
| ۳۴۵ | بلاضرورت توسیع مسجد کے لئے برآمدہ کو مسجد میں داخل کرنا | ۵۰۵ |
| ۳۴۶ | مسجد کے متصل جگہ کو مسجد میں داخل کرنا | ۵۰۶ |
| ۳۴۷ | مسجد کے متصل قبروں کو مسجد میں شامل کرنا | ۵۰۷ |
| ۳۴۸ | صحنِ مسجد سے متصل قبروں کا حکم | ۵۰۸ |
| ۳۴۹ | مسجد کے صحن میں توسیع کے لئے قبر کو داخلِ مسجد کرنا | ۵۰۹ |
| ۳۵۰ | مسجد میں قبریں شامل کرنا | ۵۱۰ |
| ۳۵۱ | مزار کو توڑ کر مسجد میں شامل کرنا | ۵۱۲ |
| ۳۵۲ | توسیع کے لئے کچھ راستہ مسجد میں لے لینا | ۵۱۳ |
| ۳۵۳ | راستہ کا کچھ حصہ مسجد میں داخل کرنا | ۵۱۴ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۵۴ | توسیع مسجد کے لئے پڑوسی کی زمین لینا............ | ۵۱۵ |
| ۳۵۵ | مسجد کوراستہ بنا کر مسجد کے لئے دوسری جگہ لینا............ | ۵۱۷ |
| ۳۵۶ | سڑک کی توسیع میں مسجد کا نصف حصہ دے دینا............ | ۵۱۷ |
| ۳۵۷ | توسیع مسجد کے لئے حکومت سے امداد............ | ۵۱۹ |
| ۳۵۸ | ضرورتِ مسجد کے لئے صحن کے درخت کاٹ دینا............ | ۵۲۰ |

## الفصل السابع فی التصرف والتعمیر فی المسجد

## (مسجد میں تصرف اور تعمیر کرنے کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۳۵۹ | مسجد کی خالی جگہ میں دوکان بنانا............ | ۵۲۲ |
| ۳۶۰ | نیچے دوکانیں اوپر مسجد............ | ۵۲۳ |
| ۳۶۱ | ایضاً............ | ۵۲۴ |
| ۳۶۲ | نیچے مسجد اوپر رہائش گاہ............ | ۵۲۶ |
| ۳۶۳ | دیوارِ مسجد میں دوکان کی الماری بنانا............ | ۵۲۸ |
| ۳۶۴ | حفاظت وبقائے مسجد کے لئے صحنِ مسجد میں دکانیں بنانا............ | ۵۲۸ |
| ۳۶۵ | مسجد کے نیچے تہہ خانہ اور اوپر ہال بنانا............ | ۵۳۰ |
| ۳۶۶ | مسجد کے نیچے تہہ خانہ بنانا............ | ۵۳۲ |
| ۳۶۷ | مسجد کا کچھ حصہ چھوڑ دینا............ | ۵۳۳ |
| ۳۶۸ | مسجد کی چھت سے بجلی کے تار گذروانا............ | ۵۳۴ |
| ۳۶۹ | مدرسہ والوں کے لئے آنے جانے کی سہولت کے لئے مسجد کی مغربی دیوار میں دروازے بنانا... | ۵۳۴ |
| ۳۷۰ | مسجد کی چھت پر مائیک کی حفاظت کے لئے حجرہ بنانا............ | ۵۳۵ |
| ۳۷۱ | مسجد کی چھت پر لاؤڈ اسپیکر کے لئے الماری بنوانا............ | ۵۳۶ |
| ۳۷۲ | دیوارِ مسجد کی مرمت کی بجائے سائبان بنانا............ | ۵۳۶ |
| ۳۷۳ | احاطۂ مسجد میں طہارت خانہ بنانا............ | ۵۳۷ |
| ۳۷۴ | مسجد کے اندر رہنے یا دفتر وغیرہ کے لئے کمرہ بنانا............ | ۵۴۰ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۷۵ | مسجد میں وضو کی جگہ بنانا ........................ | ۵۴۰ |
| ۳۷۶ | مسجد سے متعلق بیت الخلاء ........................ | ۵۴۱ |
| ۳۷۷ | مسجد سے متصل بیت الخلاء ........................ | ۵۴۳ |
| ۳۷۸ | مسجد کے قریب بیت الخلاء بنانا ........................ | ۵۴۴ |
| ۳۷۹ | مسجد سے متعلق جگہ میں بیت الخلاء بنانا ........................ | ۵۴۵ |
| ۳۸۰ | وضوخانہ کے پاس پیشاب خانہ ........................ | ۵۴۶ |
| ۳۸۱ | مسجد کے پلاٹ پر ناجائز قبضہ ........................ | ۵۴۷ |
| ۳۸۲ | مسجد کے حُجرے پر غاصبانہ قبضہ کرنے والے کو نکالنا ........................ | ۵۴۸ |
| ۳۸۳ | مسجد کے لئے وقف شدہ زمین کو امام کا اپنے نام کرالینا ........................ | ۵۴۸ |
| ۳۸۴ | مسجد کی زمین پر مالکانہ قبضہ ........................ | ۵۴۹ |
| ۳۸۵ | مسجد کی زمین میں امام کا حجرہ بنانا ........................ | ۵۵۰ |
| ۳۸۶ | ایک مسجد کی زمین پر دوسری مسجد بنانا ........................ | ۵۵۰ |
| ۳۸۷ | مسجد کی بچی ہوئی زمین پر درسگاہ اور رہائشی مکان ........................ | ۵۵۲ |
| ۳۸۸ | مسجد کمیٹی کی ناخوشی کے باوجود ایسا کرنا ........................ | ۵۵۳ |
| ۳۸۹ | صحن مسجد میں کنواں بنانا ........................ | ۵۵۳ |
| ۳۹۰ | پرنالہ دوسرے کی جگہ میں، اور مسجد کی دیوار میں ایسا تصرف جس سے کسی کی بے پردگی ہو ........ | ۵۵۵ |
| ۳۹۱ | مسجد میں ادھار لگائی ہوئی اینٹوں کی واپسی ........................ | ۵۵۷ |


## الفصل الثامن فی السکونة فی المسجد

### (مسجد میں رہائش اختیار کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۲ | مسجد کے بالائی حصہ پر امام صاحب کا کمرہ بنانا ........................ | ۵۵۹ |
| ۳۹۳ | جس کوٹھری کی چھت کو مسجد بنالیا گیا اس میں رہائش کا حکم ........................ | ۵۶۰ |

| | | |
|---|---|---|
| ۳۹۴ | امام سابق ضعیف العمر کا تعاون اور مکان مسجد میں ان کی رہائش........................ | ۵۶۱ |
| ۳۹۵ | مسجد کی کوٹھڑی میں عورت کو رکھنا........................ | ۵۶۲ |
| ۳۹۶ | امام کا اہل وعیال و مویشی کو مسجد میں رکھنا........................ | ۵۶۳ |
| ۳۹۷ | بوقتِ ضرورت مسجد کی چھت پر امام کی رہائش گاہ بنانا کیسا ہے؟........................ | ۵۶۴ |
| ۳۹۸ | آمدنی کے لئے کرایہ لے کر مسجد کی چھت پر مسافروں کو ٹھہرانا........................ | ۵۶۵ |
| ۳۹۹ | ضرورتِ مسجد کے لئے غسل خانوں کو باہر منتقل کرنا........................ | ۵۶۵ |
| ۴۰۰ | حجرۂ امام کا شہتیر جدارِ مسجد پر........................ | ۵۶۷ |

## الفصل التاسع فی انتقال المسجد و أمتعته

## (مسجد اور اس کے سامان کو منتقل کرنے کا بیان)

| | | |
|---|---|---|
| ۴۰۱ | مسجد کو دوسری جگہ منتقل کرنا........................ | ۵۶۹ |
| ۴۰۲ | مسجد کو منتقل کرنا........................ | ۵۷۰ |
| ۴۰۳ | ایضاً........................ | ۵۷۲ |
| ۴۰۴ | مسجد کا تبادلہ........................ | ۵۷۳ |
| ۴۰۵ | پرانی مسجد کو نئی مسجد کی طرف منتقل کرنا........................ | ۵۷۴ |
| ۴۰۶ | ایک مسجد کا سامان دوسری مسجد میں لگانا........................ | ۵۷۶ |
| ۴۰۷ | نقشۂ اوقاتِ نماز ایک مسجد سے دوسری مسجد میں منتقل کرنا........................ | ۵۷۶ |
| ۴۰۸ | مسجد کی چیز پتھر وغیرہ مدرسہ میں لگانا........................ | ۵۷۸ |
| ۴۰۹ | ایک مسجد کا پنکھا دوسری مسجد میں دینا........................ | ۵۷۸ |
| ۴۱۰ | پرانی مسجد توڑ کر اس کا سامان نئی مسجد میں لگانا، یا فروخت کرنا........................ | ۵۷۹ |
| ۴۱۱ | پرانی مسجد کے گر کر بہہ جانے کا اندیشہ ہو تو اس کی اینٹ وغیرہ سے دوسری مسجد بنانا........................ | ۵۸۰ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۱۲ | وریائیڑ دگاؤں کی مسجد کا سامان کس مسجد میں استعمال کیا جائے؟ | ۵۸۰ |
| ۴۱۳ | حویلی کی مسجد کے سامان کو دوسری مسجد میں لے جانے کا حکم | ۵۸۱ |
| ۴۱۴ | مسجد کے پرانے سامان کا مصرف | ۵۸۳ |
| ۴۱۵ | مسجد کا قرآن دوسری جگہ لے جانا | ۵۸۵ |
| ۴۱۶ | مسجد کا قرآن گھر لا کر قیمت ادا کرنا | ۵۸۵ |
| ۴۱۷ | مسجد کے قرآن پاک وغیرہ مدرسہ میں استعمال کرنا | ۵۸۶ |
| ۴۱۸ | چھوٹی مسجد کا فرش جامع مسجد میں لے جانا | ۵۸۷ |
| ۴۱۹ | ایک مسجد کی چٹائی دوسری مسجد میں دینا | ۵۸۷ |
| ۴۲۰ | مسجد کی چیز مدرسہ کے لئے اور مدرسہ کی چیز مسجد کے لئے استعمال کرنا | ۵۸۸ |
| ۴۲۱ | مسجد غیر آباد ہو جائے تو اس پر وقف زمین کی آمدنی کا حکم | ۵۸۹ |
| ۴۲۲ | غیر آباد مسجد کا سامان مدرسہ یا مسافر خانہ میں لگانا | ۵۹۰ |
| ۴۲۳ | نئی مسجد بنانے کے بعد پرانی مسجد اور اس کے وقف کا حکم | ۵۹۳ |


## الفصل العاشر فی إقامة المدرسة فی المسجد

## (مسجد میں مدرسہ قائم کرنے کا بیان)


| | | |
|---|---|---|
| ۴۲۴ | مسجد کو مدرسہ بنانا | ۵۹۴ |
| ۴۲۵ | تعلیم دینے کے لئے عورتوں کا مسجد میں آنا جانا | ۵۹۵ |
| ۴۲۶ | مسجد کے دالان میں مدرسہ | ۵۹۵ |
| ۴۲۷ | مسجد کے دالان کو دفتر انجمن بنانا | ۵۹۶ |
| ۴۲۸ | مسجد کے پیچھے مدرسہ بنانا | ۵۹۸ |
| ۴۲۹ | صحن مسجد کو مدرسہ کے لئے لینا | ۵۹۹ |

۴۳۰ مسجد کی جگہ کو مدرسہ کے لئے استعمال کرنا ...... ۶۰۱
۴۳۱ تنخواہ لے کر مسجد میں تعلیم دینا ...... ۶۰۲
۴۳۲ مسجد میں غیر شرعی لباس کے ساتھ دینوی مخلوط تعلیم ...... ۶۰۳
۴۳۳ مسجد میں چھوٹے بچوں کو تعلیم دینا ...... ۶۰۴
۴۳۴ مسجد میں بچوں کو تعلیم دینا ...... ۶۰۶
۴۳۵ مسجد کے ایک حصہ میں بچوں کی تعلیم ...... ۶۰۷
۴۳۶ نیچے مدرسہ اوپر مسجد ...... ۶۰۸
۴۳۷ مسجد کی جگہ پر نیچے مدرسہ اوپر مسجد ...... ۶۰۹
۴۳۸ مسجد میں تعلیم کی حدود ...... ۶۱۱

## الفصل الحادی عشر فی إجارة متاع المسجد

## (مسجد کی چیزیں کرائے پر دینے کا بیان)

۴۳۹ مسجد کی وقف زمین کو کرایہ پر دینا ...... ۶۱۳
۴۴۰ مسجد کی کرسی اونچی کر کے نیچے دوکان بنا کر کرایہ پر دینا ...... ۶۱۳
۴۴۱ قدیم مسجد کو منہدم کر کے اس کی جگہ دوکانیں بنا کر کرایہ پر دینا ...... ۶۱۵
۴۴۲ مسجد پر بورڈ لگا کر کرایہ وصول کرنا ...... ۶۱۵
۴۴۳ کسی حصۂ مسجد کو ذریعۂ آمدنی بنانا ...... ۶۱۶
۴۴۴ صحنِ مسجد سے درخت کاٹ کر برآمدہ برائے کرایہ بنانا ...... ۶۱۷
۴۴۵ حوض کی جگہ کرایہ کے لئے دوکان بنانا ...... ۶۱۸
۴۴۶ مسجد کی زمین میں کرایہ دار کے لئے دوکان بنانا ...... ۶۱۹
۴۴۷ مسجد کی جگہ سینما کے بورڈ کے لئے کرایہ پر دینا ...... ۶۲۰
۴۴۸ سودی کاروبار کے لئے مسجد کی دوکان کرایہ پر لینا ...... ۶۲۱

۴۴۹ مسجد کے اخراجات پورے کرنے کے لئے برتنوں کو کرایہ پر دینا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۱
۴۵۰ ناجائز فعل کے لئے کرایہ پر برتن دے کر مسجد پر خرچ کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۲
۴۵۱ مسجد کی اشیاء عاریت پر دینا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۳

## الفصل الثاني عشر في استعمال أشياء المسجد

## (مسجد کی اشیاء کو استعمال کرنے کا بیان)

۴۵۲ مسجد کی چیزوں کا ذاتی کام میں استعمال کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۴
۴۵۳ مسجد کے لوٹے ذاتی کام میں استعمال کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۴
۴۵۴ مسجد کا مصلی، لوٹا باہر لے جا کر استعمال کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۵
۴۵۵ مسجد کے کسی حصہ کو اپنے ذاتی مفاد کے لئے مخصوص کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۵
۴۵۶ مسجد کا کوئی لوٹا اپنے لئے خاص کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۶
۴۵۷ مسجد کا لوٹا اور جگہ مخصوص کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۷
۴۵۸ مسجد کی اشیاء کا امام و مؤذن کے لئے استعمال ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۸
۴۵۹ حجرۂ مسجد میں رہائش اور کتابت ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۹
۴۶۰ دیوارِ مسجد میں تختہ لگا کر قرآن و دینی کتب رکھنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۲۹
۴۶۱ مسجد کی الماری میں اپنا تجارتی سامان رکھنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۳۰
۴۶۲ مسجد میں دینی کتابیں وغیرہ رکھنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۳۱
۴۶۳ مسجد کی کتاب کو مکان میں رکھ کر مطالعہ کرنا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۳۱
۴۶۴ مسجد کا تیل یا ڈھیلا اپنے ساتھ لے جانا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۳۲
۴۶۵ حمام کے کوئلہ سے امام کو چائے بنانا ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۳۳
۴۶۶ متولی کی اجازت سے مسجد کا تیل امام و مؤذن کے لئے ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۳۳
۴۶۷ مسجد کا تیل امام کے لئے ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ۶۳۳

| نمبر | عنوان | صفحہ |
|---|---|---|
| ۴۶۸ | مسجد کا تیل وغیرہ امام کو استعمال کرنا........................ | ۴۳۵ |
| ۴۶۹ | مسجد کا کنواں، نل، ڈول رسی استعمال کرنا........................ | ۴۳۶ |
| ۴۷۰ | مسجد کے چراغ میں اپنا وظیفہ پڑھنا........................ | ۴۳۷ |
| ۴۷۱ | مسجد میں چراغ کب تک جلے؟........................ | ۴۳۷ |
| ۴۷۲ | مسجد کا چراغ کب تک جلے اور فرش کب تک بچھے؟........................ | ۴۳۸ |
| ۴۷۳ | مسافر کے لئے مسجد کی چٹائی کا استعمال کرنا........................ | ۴۳۹ |
| ۴۷۴ | تبلیغی جماعت کے لئے اشیائے مسجد کا استعمال........................ | ۴۳۹ |
| ۴۷۵ | بجلی کا ہیٹر اپنی ضروریات یا تلاوت کے لئے استعمال کرنا........................ | ۴۴۲ |
| ۴۷۶ | بجلی کا پنکھا غیر اوقاتِ نماز میں چالو کرنا........................ | ۴۴۳ |
| ۴۷۷ | مسجد میں بجلی کا پنکھا........................ | ۴۴۳ |
| ۴۷۸ | مسجد کے پنکھے کا استعمال........................ | ۴۴۳ |
| ۴۷۹ | غسل خانہ وغیرہ میں روشنی کا انتظام........................ | ۴۴۶ |
| ۴۸۰ | مسجد کی بجلی دوسرے کو دینا........................ | ۴۴۷ |
| ۴۸۱ | مسجد کی جائے نماز وغیرہ کا محافظ کون ہے؟ اور تقریبات میں استعمال کرنے کی اجازت نہیں... | ۴۴۷ |
| ۴۸۲ | مسجد کا سامان اور مکان جو استعمال کرے وہ کرایہ دے........................ | ۴۴۹ |
| ۴۸۳ | مسجد کی چھت سے گری ہوئی لکڑی کو پانی گرم کرنے کے لئے استعمال کرنا........................ | ۴۴۹ |
| ۴۸۴ | مسجد کا گرم پانی گھر لے جانا........................ | ۴۵۰ |
| ۴۸۵ | بے نمازیوں کا مسجد کا گرم پانی استعمال کرنا........................ | ۴۵۱ |
| ۴۸۶ | مسجد کی سیڑھی وغیرہ اپنے گھر لے جا کر استعمال کرنا........................ | ۴۵۲ |
| ۴۸۷ | مسجد کا سامان مانگنا........................ | ۴۵۳ |
| ۴۸۸ | مسجد کے ٹانکہ سے محلّہ والوں کا پانی لے جانا........................ | ۴۵۴ |
| ۴۸۹ | مسجد کے نل سے اہلِ محلّہ کا پانی لے جانا........................ | ۴۵۵ |

| | | |
|---|---|---|
| ۴۹۰ | درختِ مسجد کے پھل کا استعمال........................................ | ۶۵۵ |
| ۴۹۱ | مسجد کی منتظمہ کمیٹی کی طرف سے مسجد میں اعلان آویزاں کرنا........................................ | ۶۵۶ |
| ۴۹۲ | مسجد کے صحن میں کاروباری اشتہار........................................ | ۶۵۷ |
| ۴۹۳ | نقشۂ افطار وسحر میں دوکان کا اشتہار........................................ | ۶۵۷ |

☆.....☆.....☆.....☆.....☆

# کتاب الأیمان والنذور

## باب الأیمان

## (قسم کھانے کا بیان)

### قسم دینے کا حکم

سوال[۶۷۰۸]: کیا قسم دینے سے قسم پڑ جاتی ہے؟

الجواب حامداًومصلیاً:

جس شخص کو قسم دے کر کوئی بات کہی تو اس سے اس کے ذمہ قسم لازم نہیں ہوتی (۱)، نہ وہ بات لازم ہوتی

---

(۱)"وفیه دلیل علی أن من أقسم غیره وقال: والله! لتفعلن کذا، ولم ینو شیأ، أو نوی أنه یفعل ذلک ولا بد، فهو حالف، فإن لم یفعل المخاطب، حنث. وإن أراد الاستحلاف، فهو استحلاف، ولا شئ علی واحد منهما إذا لم یفعل". (إعلاء السنن: ۱۱/۴۵۶، کتاب الأیمان، بابٌ إذا حلف یمیناً واحدةً علی أشیاء کثیرة، فهی یمین واحدة، الخ .......... إدارة القرآن کراچی)

"وإن قال: والله! لتفعلن کذا، ولا نیة له، فهذا حلف منه، إلا أن ینوی الاستحلاف، فلا یکون. وإذا لم ینو الحلف ولا الاستحلاف، فهو یمین". (الفتاویٰ التاتارخانیة: ۴/۴۱۷، کتاب الأیمان، إدارة القرآن کراچی)

"وکذا لو قال: والله! لتفعلن کذا وکذا، ولم ینو شیئاً، فهو الحالف. وإن أراد الاستحلاف، فهو استحلاف، ولا شئ علی واحد منهما". (فتاویٰ قاضی خان علی هامش الفتاویٰ العالمکیریة: ۲/۹، کتاب الأیمان، رشیدیه)

"ولو قال: والله! لتفعلن کذا وکذا، ولم ینو شیئاً، فهو الحالف. وإن أراد الاستحلاف، فهو استحلاف، فلا شئ علی واحد منهما". (الفتاویٰ العالمکیریة، کتاب الأیمان، الباب الثانی فیما یکون =

ہے، لیکن اس کے قسم دینے سے وہ بھی قسم کھالے تو قسم ہوجائے گی (۱)۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود گنگوہی غفرلہ۔

## بلاضرورت قسم کھانا

سوال[۶۷۰۹]: سچی باتوں پر قسم کھاجانا اور حلف رکھ لینا درست ہے یا نہیں؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

بلاضرورت سچی بات پر قسم کھانا اور قسم لینا شرعاً مذموم ہے (۲)۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود گنگوہی عفا اللہ عنہ، معین مفتی مدرسہ مظاہر علوم۔

صحیح: عبداللطیف، ناظم مدرسہ ہذا، ۱۹/ ذیقعدہ/ ۵۷ھ۔

---

= يميناً ومالايكون يميناً: ۲/۲۰، رشيديه)

(وكذا في الدر المختار: ۳/۸۲۸، كتاب الأيمان، سعيد)

(۱) "ولو قال: والله لتفعلن كذا، فقال الآخر: نعم، فهو على خمسة أوجه: أحدها: أن ينوى كلٌّ من المبتدى والمجيب الحلف على نفسه، فهما حالفان، أما الأول فظاهر، وأما الثانى فلأن قوله: "نعم" يتضمن إعادة ماقبله، فكأنه قال: والله لأفعلن كذا، فإذا لم يفعل، حنثا جميعاً". (ردالمحتار، كتاب الأيمان: ۳/۸۲۹، سعيد)

(۲) "وذكر بعضهم أن كثرة الحلف مذمومة ولو في الحق، لِما فيها من الجرأة على اسمه جلّ شانه". (روح المعاني: ۲۹/۲۷، (سورة القلم: ۱۰)، دار إحياء التراث العربي بيروت)

"﴿ولا تجعلوا الله عُرضةً لأيمانكم﴾ الآية. وبهذه الآية ثبت أن الإكثار بالحلف مكروة وأن الحلاف مجترئ على الله، لايكون براً متقياً". (التفسير المظهري (سورة البقرة: ۲۲۴): ۱/۲۸۶، حافظ كتب خانه)

"ان الإكثار بالحلف مكروه". (التفسير المظهرى: ۱۰/۳۳، (سورة القلم: ۱۰)، حافظ كتب خانه كوئته)

"﴿ولا تطع كل حلاف﴾ ........ وكفى به مزجرةً لمن اعتاد الحلف". (تفسير القاسمي: ۹/۲۵۵، (سورة القلم: ۱۰)، دار الفكر بيروت) =

## کیا قسم کھانا جھوٹا ہونے کی علامت ہے؟

سوال[۱۰ ۶۷۱]: کسی مسلمان کے قسم کھانے پر کسی مسلمان کو یقین کرنا چاہئے یا نہیں؟ مثلاً: ایک شخص بظاہر دیندار، نیک، حافظ قرآن نے ایک مولوی صاحب کے سامنے کسی بات پر خدا کی قسم کھائی، مگر اس پر مولوی صاحب نے ایک حدیث پڑھ کر فرمایا کہ جو قسم کھاتا ہے اس حدیث کی رو سے جھوٹا ہے۔ دریافت طلب امر یہ ہے کہ اگر کسی حدیث کی رو سے بظاہر ایک دیندار آدمی قسم کھانے پر جھوٹا ہوگا تو کسی مسلمان کے جھوٹا یا سچا ہونے کی کیا دلیلِ شرعی ہے اور اس کے معلوم کرنے کا شرعی کیا طریقہ ہے؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

بات بات پر قسم کھانا جھوٹے آدمی کی عادت ہوتی ہے(۱)، سچے آدمی کا یہ کام نہیں جیسا کہ شب وروز تجربہ اور مشاہدہ ہوتا ہے، لیکن وہ حدیث جس کی رو سے مولوی صاحب قسم کھانے والے کو جھوٹا قرار دیتے ہیں آپ نے نہیں لکھی، بہتر ہوتا لکھ دیتے تاکہ اس کے متعلق تحقیق ہوجاتی۔ جب مسلمان کا ظاہر حال بتاتا ہے کہ وہ صالح دیندار ہے تو بغیر دلیلِ شرعی کے اس کی قسم کا اعتبار نہ کرنا اور اس کو جھوٹا قرار دینا درست نہیں (۲)۔ جن

= "والأفضل في اليمين بالله تعالىٰ تقليلها ..... وفي تكثير اليمين المضافة إلى المستقبل تعريض اسم الله للهتك. قلت: وعليه الصوفية. قال: فبالله لاتحلف وإن كنت صادقاً، ولاتكذبن يوماً وإن كنت هازلاً". (حاشية الطحطاوي على الدرالمختار، كتاب الأيمان: ۳۲۴/۲، دار المعرفة، بيروت)

(۱) "ان الإكثار بالحلف مكروه، وأن الحلاف مجترئ على الله، لايكون براً متقياً". (التفسير المظهري، (سورة البقرة: ۲۲۴): ۲۸۶/۱،حافظ كتب خانه)

(۲) ﴿يأيها الذين آمنوا اجتنبوا كثيراً من الظن، إن بعض الظن إثم﴾ الآية. يقول تعالى ناهياً عباده المؤمنين عن كثير من الظن وهو التهمة. ......... قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: "ثلاث لازمات لأمتي: الطيرة، والحسد، وسوء الظن". (تفسير ابن كثير: ۲۷۳/۴، (سورة الحجرات: ۱۲)، مكتبه دار الفيحاء، دمشق)

"عن أبي هريرة رضي الله تعالىٰ عنه قال:قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: "إياكم والظن، فإن الظن أكذب الحديث". الحديث. (مشكوة المصابيح، باب ماينهى عنه من التهاجر والتقاطع، الفصل الأول، ص: ۴۲۷، قديمي)

مواقع میں قسم کا اعتبار نہ کرنا اور اس کو جھوٹا قرار دینا درست نہیں، جن مواقع میں قسم پر معیار ہوتا ہے، وہاں ایسی قسم پر شرعاً فیصلہ کر دیا جاتا ہے:

"عن علقمة بن وائل بن حجر الحضرمي عن أبيه رضي الله تعالىٰ عنه قال: جاء رجل من حضرموت ورجل من كندة إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم، فقال الحضرمي: يارسول الله! إن هذا غلبني على أرض لأبي، فقال الكندي: هي أرضي في يدي، أزرعها، ليس له فيها حق، قال: فقال النبي صلى الله عليه وسلم للحضرمي: "ألك بينة"؟ قال: لا، قال: "فلك يمينه". قال يارسول الله! إنه فاجر لايبالي ماحلف عليه، ليس يتورع من شيء. فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: "ليس لك منه إلاذاك". فانطلق، فلما أدبر، قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: "أمّا! لئِنْ حلف على مال ليأكله ظالماً، ليلقين الله وهو عنه معرض، اهـ". أبو داؤد شريف، ص ٤٦٢(١)۔

(١) (سنن أبي داؤد، كتاب الأيمان، باب من ليقتطع بها مالاً: ١٠٨/٢، مكتبه رحمانيه ملتان)
(ومشكوة المصابيح، باب الأقضية والشهادات، الفصل الأول، ص: ٣٢٧، قديمي)

**ترجمہ:** علقمہ بن وائل بن حجر الحضرمی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا کہ ایک شخص حضرموت اور ایک شخص کندہ سے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئے، حضرمی نے کہا: یارسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم۔ بے شک یہ شخص مجھ پر میرے باپ کی زمین پر غالب آگیا، کندی نے کہا: وہ میری زمین ہے، میرے قبضہ میں ہے، میں اس میں کھیتی کرتا ہوں، اس کا اس میں کوئی حق نہیں۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرمی سے فرمایا: ''کیا تیرے پاس گواہ ہے''؟ اس نے کہا نہیں، ارشاد فرمایا: ''پس تیرے لئے اس کی قسم ہے'' اس نے کہا: یارسول اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم۔ یہ تو فاجر شخص ہے، یہ تو کوئی پرواہ نہیں کرے گا کہ کس چیز پر قسم کھا رہا ہے یہ تو کسی چیز سے بھی پرہیز نہیں کرتا۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''تیرے لئے اس کی طرف سے اس کے سوا کچھ نہیں''۔ پس وہ شخص قسم کھانے کے لئے چلا، جب اس نے پشت پھیری، رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''خبردار! اگر اس نے اس کا مال ظلماً کھانے کے لئے قسم کھائی تو وہ اللہ تعالیٰ سے اس حالت میں ملاقات کرے گا کہ وہ (اللہ تعالیٰ) اس سے اعراض کرنے والا ہوگا'' یعنی ناراضگی کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اس کی طرف توجہ نہ فرمائیں گے''۔

دیکھئے اس حدیث شریف میں باجود فاجر اور ظالم ہونے کے اس کی قسم پر مدار قرار دیا ہے۔

حررہ العبد محمود گنگوہی عفا اللہ عنہ معین مفتی مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور، ۲۸/۴/۵۸ھ۔

صحیح: عبداللطیف، یکم/ جمادی الاولیٰ/ ۵۸ھ، الجواب صحیح: سعید احمد غفرلہ۔

## جھوٹی قسم کھانا

سوال[۱۷۱۱]: اگر کوئی شخص کسی سے مذاق کرے اور پھر اس مذاق میں پکڑا جائے اور پھر اس نے اقرار نہیں کیا اور جھوٹ اس نے اپنی جان بچانے کے لئے قرآن شریف اٹھالیا تو اس کے متعلق آپ کیا فرماتے ہیں؟ اس شخص کو کیا عذاب ہوتا ہے اور اس کے عذاب کم ہونے کی کیا صورت ہوتی ہے؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

جھوٹی قسم کھانا کبیرہ گناہ ہے(۱)، قرآن کریم ہاتھ میں لے کر جھوٹی قسم کھانا اور بھی خطرناک ہے، عذاب آخرت کے علاوہ بسا اوقات اس کا وبال دنیا میں بھی آجاتا ہے، اور جھوٹ ظاہر ہو کر بہت رسوائی اور ذلت ہوتی ہے، ان لوگوں کی نظروں میں بھی حقیر وذلیل ہوتا ہے جن کو یقین دلانے کے لئے قرآن شریف ہاتھ میں لیکر جھوٹی قسم کھائی اور اپنی عزت بچائی تھی۔ ایسے شخص کو خدا کے سامنے اپنی نالائق حرکت پر انتہائی ندامت کے ساتھ توبہ واستغفار ضروری ہے کہ کتاب صادق جو کہ صادق ومصدوق صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم پر نازل ہوئی اس کو ہاتھ میں لے کر اپنے جھوٹ کو سچ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے(۲)۔ اللہ تعالیٰ معاف فرمائے، آمین!۔ جن لوگوں کو

---

(۱) "عن عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال: قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم: "من حلف علی یمین مصبورة کاذباً، فلیتبوأ بوجهه مقعده من النار". (سنن أبی داؤد: ۲/۱۰۶، ۱۰۷، کتاب الأیمان، باب التغلیظ فی الیمین الفاجرة، إمدادیه ملتان)

"من الکبائر الإشراک بالله، وحقوق الوالدین، وقتل النفس والیمین الغموس". (إعلاء السنن: ۱۱/۳۳۲، إدارة القرآن کراچی)

(۲) "أن لها ثلثة أرکان: الإقلاع، والندم علی فعل تلک المعصیة، والعزم علی أن لایعود إلیها أبداً، فإن کانت المعصیة لحق آدمی فلها رکن رابع، وهو التحلل من صاحب ذلک الحق. وأصلها الندم وهو رکنها الأعظم. واتفقوا علی أن التوبة من جمیع المعاصی واجبة، وأنها واجبة علی الفور لایجوز تأخیرها، سواء کانت المعصیة صغیرةً أو کبیرةً". (شرح النووی علی الصحیح لمسلم، کتاب التوبة: ۲/۳۵۴، قدیمی) =

غلط فہمی میں مبتلا کیا ہے، ان کے ذہن کو بھی صاف کرنے کی کوشش کرے(۱)۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔
حررہ العبد محمود عفی عنہ، دارالعلوم دیوبند، ۹/۴/۹۰ھ۔

## جھوٹا حلف

سوال[۶۷۱۲]: مسماۃ حلیمہ کے تین لڑکے: زید، بکر، عمر۔ خالد نے حلیمہ سے چار ہزار روپیہ مانگا اور کہا کہ ہم اینٹ کا بھٹہ چلا رہے ہیں، اس میں آپ کا چوتھائی حصہ رہے گا، اس بات کو مان کر حلیمہ وزید نے چار ہزار روپیہ خالد کو دیدیا اور کام بھٹہ کا ہوتا رہا۔ بھٹہ بند ہونے کے بعد جب حساب ہوا تو کافی نقصان معلوم ہوا، کئی روز تک حساب کی جانچ پڑتال ہوتی رہی، مگر نقصان ہی ملا۔ چنانچہ حلیمہ وزید، بکر، عمر نے چار ہزار روپیہ کے واسطے دوڑ دھوپ کرنے لگے۔ خالد روپیہ دینے کا برابر اقرار کرتا رہا، لیکن یہ کہتا تھا کہ جتنا روپیہ نقصان ہوا ہے، اس کے حساب سے چوتھائی منہا کر کے مجھ سے روپیہ لے لو۔ خالد کے پاس نقد روپیہ نہیں تھا، سرخط لکھنے کو تیار تھا، مگر حلیمہ وزید وبکر وعمر سرخط لکھوانے پر تیار نہیں تھے(۲)، تیار ہوتے تو اس پر کہ پورے چار ہزار کا سرخط لکھوائیں گے، اس بات پر خالد نے انکار کیا، اب جھگڑا بڑھا۔

---

= (وكذا في تفسير روح المعاني، (سورة التحريم: ٨): ٢٨/١٥٩، داراحياء التراث العربي بيروت)

قال الله تعالى: ﴿قل يعبادى الذين أسرفوا على أنفسهم لاتقنطوا من رحمة الله، إن الله يغفر الذنوب جميعاً، إنه هو الغفور الرحيم﴾ (سورة الزمر: ٥٣)

(١) "اليمين يمينان: يمين تكفّر، ويمين فيها الاستغفار، فاليمين التي تكفر فالرجل يقول: والله! لأفعلن. والتي فيها الاستغفار، فالذي يقول: والله! لقد فعلت". (كتاب الآثار، باب من حلف وهو مظلوم، ص: ١٢١، سعيد)

"قال عليه الصلوة والسلام: "اليمين الفاجرة تدع الديار بلاقع: أي خالية، ولاتجب فيه الكفارة إلاالتوبة والاستغفار". (تبيين الحقائق، كتاب الأيمان: ٣/٤٢١، دارالكتب العلمية بيروت)

(وكذا في البحر الرائق، كتاب الأيمان: ٤/٤٦٦، رشيديه)

(وكذا في مجمع الأنهر، كتاب الأيمان: ٢/٢٥٩، رشيديه)

(٢) "سرخط۔ قبالہ، بیع نامہ، کرایہ نامہ، وہ کاغذ جس پر ملازمت کی تاریخ اور یادداشت لکھتے ہیں"۔ (فيروز اللغات، ص: ٧٨٤، فيروز سنز، لاهور)

خالد کہیں سے آرہا تھا کہ زید نے خالد کو پکڑ کر اپنے گھر میں قید کر لیا۔ یہ خبر تھانہ پر گئی، پولیس آگئی اور پولیس سب کو لے کر تھانہ پر گئی، وہاں جانے پر پنچایت ہونا طے پایا، حلیمہ اس پنچایت میں نہیں تھی۔ لوگوں نے خالد سے پوچھا، خالد نے کہا کہ اس سے پہلے جتنی پنچایتیں ہوئیں سب میں زید چوتھائی حصہ داری کا برابر اقرار کرتا آیا ہے، آج انکار کر رہا ہے۔ پنچوں نے کہا کہ زید ہر پنچایت میں اقرار کرتا رہا۔ زید، عمر، بکر تینوں نے ہاتھ میں قرآن شریف لے کر کہہ دیا کہ حصہ داری نہیں تھی۔ چنانچہ چار ہزار روپے کا سرخط خالد سے داروغہ جی نے لکھوا کر زید کے حوالہ کر کے پنچایت برخاست کیا۔ ان لوگوں کے بارے میں شرعاً کیا حکم ہوتا ہے؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

اگر جھوٹا حلف کیا ہے تو یہ کبیرہ گناہ ہے جو کہ شرک کے قریب ہے (۱)، توبہ واستغفار لازم ہے، ورنہ اس کا وبال بہت سخت ہے (۲)۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، ۱۱/۸/۸۸ھ۔

## غیر اللہ کی قسم

سوال [۶۷۱۳]: سوائے خدا عزوجل کے کسی اَور چیز کی قسم، یا کلام مجید کی مثل نصاریٰ بائبل ہاتھ میں لے کر، یا درمیان میں رکھ کر، یا سر پر رکھ کر کسی دنیوی معاملہ میں قسم یا حلف کا لینا از روئے شرع شریف جائز ہے یا نہیں، محض بغض وحسد عناد کی وجہ سے؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

بہتر یہ ہے کہ قسم نہ کھائی جائے، اگر ضرورت پیش آئے تو اللہ کی یا اس کے کسی اسم وصفت کی، اسماء وصفات میں سے قسم کھانا جائز ہے، مگر تقلیل بہرحال اَولیٰ ہے۔ اور قرآن شریف کی قسم کھانا منع ہے، تاہم اگر کسی نے کھائی تو وہ منعقد ہو جائے گی:

---

(۱) (راجع، ص: ۳۳، رقم الحاشیة : ۱)

(۲) (راجع، ص: ۳۳، رقم الحاشیة : ۲)

"الیمین باللّٰہ تعالیٰ لاتکرہ، ولکن تقلیله أولیٰ من تکثیرہ". عالمگیری ،ص: ٦٤٤(۱)۔
"والقسم باللّٰہ تعالیٰ أوباسمٍ من أسمائه کالرحمن والرحیم والحق، أوبصفةٍ من صفاته تعالیٰ کعزة اللّٰہ وجلاله وکبریائه وعظمته وقدرته. ولا یقسم بغیر اللّٰہ تعالیٰ کالنبي والقرآن والکعبة. قال الکمال: ولایخفی أن الحلف بالقرآن الآن متعارف، فیکون یمیناً، وأما الحلف بکلام اللّٰہ تعالیٰ فیدور مع العرف. وقال العیني: عندی أن المصحف یمینٌ لاسیما فی زماننا". درمختار مختصراً، ص: ۲۹۱(۲)۔
اگر کسی گذشتہ فعل پر جھوٹی قسم کھائی تو گنہگار ہوگا(۳) اور آئندہ کے لئے قسم کھانے سے حنث پر کفارہ دینا ہوگا(۴)۔ بلاوجہ شرعی بغض رکھنا گناہ ہے(۵)، اس سے توبہ اور اجتناب لازم ہے۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔
حررہ العبد محمود گنگوہی عفا اللہ عنہ، معین مفتی مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور، ۲/۲/۵۳ھ۔
صحیح: عبد اللطیف، مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور، ۲/صفر/۵۳ھ۔

---

(۱) (الفتاوی العالمکیریة، کتاب الأیمان، قبیل الباب الثاني فیما یکون یمیناً ومالایکون یمیناً: ۲/۵۲، رشیدیه)
"والیمین باللّٰہ تعالیٰ لایکرہ، وتقلیله أولیٰ". (ردالمحتار، کتاب الأیمان، مطلب فی حکم الحلف بغیرہ تعالیٰ: ۳/۷۰۵، سعید)
(وکذا فی مجمع الأنھر، کتاب الأیمان: ۲/۲۶۰، غفاریه)
(۲) (ردالمحتار: ۳/۷۱۲، کتاب الأیمان، سعید)
"والیمین باللّٰہ تعالیٰ والرحمن والرحیم وجلاله . . . . لابعلمه وغضبه وسخطه ورحمته والنبي والقرآن .......... ولایخفی أن الحلف بالقرآن الآن متعارف، فیکون یمیناً کما ھو قول الأئمة الثلاثة". (البحرالرائق: ۴/۴۸۰-۴۸۲، کتاب الأیمان، رشیدیه)
"والیمین باللّٰہ وباسم من أسمائه الرحمن والرحیم . . . . لا بغیر اللّٰہ کالقرآن والنبي. قال في المجمع: ولا یخفی أن الحلف بالقرآن الآن متعارف، فیکون یمیناً". (مجمع الأنھر، کتاب الأیمان، فصل: ۲/۲۶۹، ۲۷۰، مکتبه غفاریه)
(۳) "حلفه علی ماض کذباً عمداً غموسٌ، وظناً لغوٌ، وأثم في الأُولی دون الثانیة یعني یأثم في الغموس". (تبیین الحقائق، کتاب الأیمان: ۳/۴۱۹، ۴۲۰، دارالکتب العلمیة بیروت)
(۴) "الیمین علی شئ سیأتي في المستقبل منعقدة، وحکم ھذہ الیمین وجوب الکفارة عند الحنث". (تبیین الحقائق، کتاب الأیمان: ۳/۴۲۲، دارالکتب العلمیة بیروت)
(۵) "عن أبي ھریرة رضي اللّٰہ تعالیٰ عنه قال: قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ تعالیٰ علیه وسلم: "إیاکم والظن،=

## بُت خانہ کی قسم کھانا

سوال[۶۷۱۴]: زید اور عمر میں کسی بات پر جھگڑا ہوگیا، جس کے فیصلے کے لئے دو چار ہندو بھائی اور کچھ مسلمان بھائی کسی مزار سے کچھ فاصلے پر بیٹھے۔ جب زید سے زبان بندی لی گئی تو زید کو جو کچھ کہنا تھا کہا، اور عمر سے زبان بندی لی گئی تو اس نے اس بت خانہ پر ہاتھ رکھ کر کہا کہ میں جو کچھ کہتا ہوں بالکل ٹھیک ہے، اس بت خانہ کی قسم۔ التجا یہ ہے کہ عمر نے ایک مسلمان ہوتے ہوئے ایسی جو قسم کھائی اس سے اس کے اسلام وایمان میں کوئی نقصان تو نہیں ہوا، یا ہوا تو کیا کرنا ہوگا؟

الجواب حامداًومصلیاً:

ضرورت پیش آنے پر اگر قسم کھائی جائے تو اللہ تعالیٰ اور اس کی صفات کی قسم کھائی جائے، کسی غیر اللہ کی قسم کھانا اور وہ بھی بت خانہ کی قسم کھانا ہرگز جائز نہیں، سخت گناہ ہے، مذکورہ صورت میں زیادہ خطرہ ہے، اس لئے تجدیدِ ایمان وتجدیدِ نکاح کراو یا جائے (۱)۔ ندامت کے ساتھ توبہ کرکے آئندہ پوری احتیاط واجتناب

= فإن الظن أكذب الحديث، ولا تحسّسوا، ولا تجسسوا، ولاتناجشوا، ولاتحاسدوا، ولا تباغضوا". الحديث. (مشكوة المصابيح، باب مانهي عنه من التهاجر، الفصل الأول، ص: ۴۲۷، قديمي)

(۱) "عن أبي هريرة رضي الله تعالىٰ عنه قال: قال رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم: "من حلف منكم، فقال في حلفه: باللات، فليقل: لا إله إلا الله". (الصحيح لمسلم، كتاب الأيمان، باب النهي عن الحلف بغير الله تعالىٰ: ۴۶/۲، قديمي)

"عن أبي هريرة رضي الله تعالىٰ عنه عن النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم قال: "من حلف باللات والعزى، فليقل: لا إله إلا الله". ولم ينسبه إلى الكفر".

"عن ثابت بن الضحاك قال: قال النبي صلى الله تعالىٰ عليه وسلم: "من حلف بغير ملة الإسلام، فهو كما قال". (صحيح البخاري، كتاب الأيمان والنذور، باب من حلف بملّة سوى الإسلام: ۹۸۳/۲، قديمي)

"قال العبد الضعيف: هذا دليلٌ على أن من جرى على لسانه شيء من كلمات الكفر دون سهو وخطأ، إن يتعمد ذلك، فإنه لا يكفر ذلك، ولكنه يؤمر بإعادة كلمة التوحيد والاستغفار والتعوذ". (تكملة فتح الملهم، كتاب الأيمان، باب من حلف باللات والعزى: ۱۸۲/۲، مكتبه دارالعلوم كراچى)

کا دعدہ کرنا چاہیے(۱)۔ فقط واللہ اعلم۔

حررہ العبد محمود غفرلہ، دار العلوم دیوبند، ۹۲/۱۲/۲۸ھ۔

الجواب صحیح: بندہ نظام الدین عفی عنہ، دار العلوم دیوبند، ۹۲/۱۲/۲۸ھ۔

## قرآن پاک کی قسم کھانا

سوال[۶۷۱۵]: قرآن پاک کی قسم کھانا کیسا ہے؟

الجواب حامداً ومصلیاً:

نہیں چاہیے، لیکن اگر کھالے گا تو منعقد ہو جائے گی، اور اس پر قسم ہی کے احکام مرتب ہوں گے(۲)۔ فقط واللہ سبحانہ تعالیٰ اعلم۔

---

(۱) "لایقسم بغیر الله تعالیٰ کالنبی والقرآن والکعبة". (الدرالمختار). قال العلامة ابن عابدین رحمه الله تعالیٰ: "(قوله: لایقسم بغیر الله تعالیٰ) عطف علی قوله والقسم بالله تعالیٰ: أی لاینعقد القسم بغیره تعالیٰ: أی غیر أسمائه وصفاته ولو بطریق الکنایة کما مر، بل یحرم کما فی القهستانی، بل یخاف منه الکفر". (ردالمحتار علی الدرالمختار، کتاب الأیمان، قبیل مطلب: فی القرآن: ۳/۷۱۲، سعید)

"من حلف بغیر الله لم یکن حالفاً کالنبی علیه السلام والکعبة، کذا فی الهدایة". (الفتاویٰ العالمکیریة، کتاب الأیمان، الباب الثانی فیما یکون یمیناً ومالایکون یمیناً، الفصل الأول فی تحلیف الظالمة، الخ: ۲/۵۳، رشیدیه)

(۲) "ولا یقسم بغیر الله تعالیٰ کالنبی والقرآن والکعبة، قال الکمال: ولایخفیٰ أن الحلف بالقرآن الآن متعارف، فیکون یمیناً". (ردالمحتار، کتاب الأیمان: ۳/۷۱۲، سعید)

"ثم لایخفی أن الحلف بالقرآن الآن متعارف، فیکون یمیناً، کما هو قول الأئمة الثلاثة". (فتح القدیر، کتاب الأیمان، باب مایکون یمیناً ومالایکون یمیناً: ۵/۲۹، مصطفیٰ البابی الحلبی مصر)

"والیمین بالله أو باسم من أسمائه کالرحمن الرحیم والحق ولا یفتقر إلی نیة إلا فیما یسمی به غیره کالحکیم والعلیم أو بصفة من صفاته یحلف بها عرفاً کعزة الله وجلاله وکبریائه وعظمته وقدرته لابغیر الله کالقرآن والنبی. قال فی المجمع: ولا یخفی أن الحلف بالقرآن الآن متعارف، فیکون یمیناً". (مجمع الأنهر، کتاب الأیمان: ۲/۲۶۷-۲۷۰، مکتبه غفاریه) ..... =

